لگیں، اس کی جھونپڑی پر عورتوں کا ہجوم رہنے لگا۔ اس نے باہر نکلنا کم کر دیا اور اپنی جھونپڑی میں ہی عیش و نشاط میں گم رہنے لگا۔ میں اس کی طرف سے کسی قدر مطمئن ہو گیا۔

ایک دن میں نے دیکھا کہ وہ اور زیادہ صحت مند ہو گیا ہے اور اس کے گالوں پر سرخی دوڑنے لگی ہے۔ کبھی کبھی میرا اور اس کا سامنا ہو جاتا تو وہ جینا کے بارے میں پوچھتا اور میری فیاضیوں کے سلسلے میں ممنونیت کا اظہار کرتا، وہ ہر بار کوئی خدمت تفویض کرنے کے لیے اصرار کرتا اور میں کہتا۔ ”ابھی تمھاری عمر خوشہ چینی کی ہے، جھوم جانے کی ہے، تھرکنے کی ہے، سرشار ہونے کی ہے۔ کام کا وقت آئے گا تو میں کام بھی سونپا جائے گا۔“

شراڈ کی نقل و حرکت کی کڑی نگرانی کی جا رہی تھی مگر کوئی ایسی بات دیکھنے میں نہیں آئی جو مجھے تشویش میں مبتلا رکھتی۔ میں اب سکون سے سمورال کے پاس جا سکتا تھا، اس عرصے میں اقابلا کی طرف سے کوئی سلسلہ جنبانی نہ ہوا۔ نرماز بھی واپس نہیں آئی۔ میں مہذب دنیا کی لڑکیوں کے پاس دوبارہ نہیں گیا۔ تین روز گزر گئے تھے اور ایک پل ایک صدی معلوم ہوتا تھا۔ رفتہ رفتہ میرے بے قرار ذہن کو قرار آنے لگا اور میں نے اپنے وہموں اور وسوسوں سے بڑی حد تک چھٹکارا حاصل کر لیا۔ میں نے خود کو باور کرایا، یہ تو طلب صادق کی بات ہے۔ وہ اگر کسی اور جانب مائل ہے تو یہ محض وہم ہے۔ انگروما کے فاضل اسے حاصل نہیں کر سکتے، تاریک براعظم میں سمورال کے بقول کون کون کہاں کہاں اس کی قربت کا دعوے دار ہے۔ اس کا حصول سب سے مشکل کام ہے، اسے مجھ سے ربط خاص ہے اور اگر ایسا نہ ہوتا تو میرے ساتھ خصوصی نوازشیں کیوں جاری رہتیں۔ میرے عزائم کہاں گئے؟ ابھی تو میں ایک بہت کوتاہ قد شخص ہوں۔ میں نے توجہ کی لگام ہر طرف سے کھینچ کر سمورال کی قیام گاہ کی طرف موڑ دی۔

☆==========☆==========☆

(اقابلا کی داستان ابھی جاری ہے، اس دلچسپ اور پراسرار کہانی کا حصہ سوئم آئندہ ہفتے پیش کیا جائے گا)